# مختصر فہرست کتبخانہ تجارتی محمد عبد القیوم تاجر کتب کلکتہ ولسلی اسکوائر

## نام کتاب مع قیمت

**غیاث اللغات** قیومی تقطیع کلان جو عرصہ سے کمیاب تھی اور کسی قیمت پر بھی نہ ملتی تھی اب دوبارہ مطبع قیومی کانپور مین نہایت عمدہ کاغذ پر انتظام سے طبع کی گئی ہے شائقین جلد طلب فرمائین ورنہ طبع ثانی کا انتظار کرنا ہوگا قیمت للعہ

**اُردو ترجمہ مجموعۂ فتاوی مولوی عبد الحی صاحب مرحوم و مغفور فرنگی محلی لکھنوی**

یہ وہ مبسوط فتاوی ہے جسپر ملک کو ناز ہے حضرت استاد الہند مولانا عبد الحی صاحب مرحوم و مغفور سے بحر عالم کی زندگی بھر کے استفتا کا مجموعہ ہے اسوقت تک متعدد مرتبہ طبع ہو کر نذر ناظرین و شائقین ہو چکا ہے چونکہ مولانا مرحوم کا دستور تھا کہ جس زبان مین سائل سوال کرتا تھا آپ اسی زبان مین استفتا بھی تحریر فرمایا کرتے تھے کہ مستفتی اس سے پورے طور سے مستفید ہوسکے چنانچہ بعض مستفتی فارسی اور بعض عربی مین بھی جنکے جواب بھی فارسی و عربی مین دیے گئے چونکہ اس سے عوام الناس کو فائدہ نہین پہونچتا تھا اس لیے بعض احباب کے اصرار سے ان فارسی و عربی استفتون کا اُردو مین ترجمہ کر دیا گیا ہے جس سے اس فتاوی مین اور چار چاند لگ گئے ہین۔ زبان اتنی سہل ہے کہ ہر خاص و عام کی سمجھ مین بخوبی آسکتا ہے حجم

## نام کتاب مع قیمت

تینون جلدون کا قریب آٹھ ہزار صفحات کے ہے قیمت چار روپیہ آٹھ آنہ للعہ

**کنز الدقائق تقطیع کلان محشی جدید**

یہ وہ کتاب ہے جس کا نام علم اصول دین مین آفتاب کی طرح روشن ہے اگرچہ یہ کتاب اکثر مطابع مین طبع ہوئی ہے مگر قیومی پریس نے اس مرتبہ اسکے حواشی جدید نہایت کارآمد و مفید جناب مولانا مولوی حافظ فیض الحسن صاحب محشی خلف مولانا فخر الحسن صاحب مرحوم محشی ابوداود سے نئے چڑھوا کر نہایت صحت و درستی اعراب وغیرہ کے ساتھ طبع کی ہے جو ہر طرح سے نظر زیب و دلفریب ہے۔ کاغذ بھی عمدہ لگایا گیا ہے اور طباعت مین خاص انتظام کیا گیا ہے امید کہ حضرات ناظرین اسکو دوسرے نسخون سے نہایت کارآمد اور مفید پائین گے

قیمت صرف چھ روپیہ ۔/۶

**صُراح مع قُراح قیومی تقطیع کلان**

جو عرصہ سے کمیاب تھی اور کسی قیمت پر بھی نہ ملتی تھی اس مرتبہ نہایت عمدہ کاغذ پر اہتمام و انتظام کیساتھ بڑے آب و تاب سے طبع کی گئی ہے شائقین اس نسخہ بے بہا کو جلد طلب فرمائین ورنہ طبع ثانی کا انتظار کرنا ہوگا قیمت چار روپیہ آٹھ آنہ للعہ